بڑی چیز ہے طرز بیگانگی    یہ ترکیب اگر کارگر ہوگئی
الٰہی بڑا ہو غم عشق کا!!    سُنا ہے کہ اُن کو خبر ہوگئی
کئے مجھ پہ احساں غم یار نے    ہمیشہ کو نیچی نظر ہوگئی
نمایاں ہوئی صبح پیری جگر
بس اب داستاں مختصر ہوگئی

---

چلے گا کام تمہارا نہ اب گواہوں سے    کہ ٹپکی پڑتی ہے شرمندگی نگاہوں سے
اثر کو بھی نہ رہا ربط دل کی آہوں سے    خدا پناہ میں رکھے تری نگاہوں سے
کہیں تمہیں بھی نہ پڑ جائے کام آہوں سے    بچے رہو مری حسرت بھری نگاہوں سے
مریض ہجر کے چہرے پہ آگئی رونق    ابھی وہ کہہ گئے کیا جانے کیا نگاہوں سے
زمیں بھی نہ اٹھائے گی میری خاک کا بار    گرا دیا جو مجھے تم نے اگر نگاہوں سے
جگر بتائیے کچھ حال زار خیر تو ہے
یہ کیوں برستی ہیں مایوسیاں نگاہوں میں

---

جوانی آتے ہی اُن پر قیامت کی بہار آئی

اُٹھی جب آشیاں سے آگ تب گلشن میں بہار ر

وہ گھر برباد ہی ہو جائے تو بہتر ہے جس گھر میں

نہ صبح وصل آئی اور نہ شام انتظار

نگاہ یاس اور دب کر نگاہ سے رہتی

گئی اور چند نشتر اُن کے دل میں بھی اُتا

بہار رفتہ میری پھر نہ آئی اے جگر واپس
چمن میں ہر خزاں کے بعد لیکن اک بہار آئی

